# آسیب اور ہسٹیریا

## اسباب، علامات اور علاج

آسیب ایک ایسا مرض ہے جو دماغ سے تعلق رکھتا ہے، اس کی زیادہ تر وجہ یہ ہوتی ہے کہ خون میں مٹھاس کی بہ نسبت نمک کی مقدار بڑھ جاتی ہے۔

یہ خون سارے جسم میں (گردش) دور کر کے جب دماغ کے (دو کھرب) خلیوں میں گردش کرتا ہے تو دماغ کے وہ خلئے جو انسان کے اندر (تدارُک و وِجدان) شعوری حواس بناتے ہیں متأثر ہو جاتے ہیں۔ نتیجۃً مریض کندھوں پر وزن محسوس کرنے لگتا ہے اور اس کی نظروں کے سامنے ایسی چیزیں یا صورتیں نظر آنے لگتی ہیں جن کو وہ سمجھ نہیں سکتا اور نہ ان کا آپس میں رابطہ یا تعلق قائم رکھ سکتا ہے۔

مثلاً یہ کہ اسے کسی عورت یا مرد کا ہیوٗ لا نظر آ تا ہے، چوں کہ اس طرح (خیالاتِ مختلفہ کے ہجوم میں گُم ہو کر) غیب میں دیکھنا اس کی عادت نہیں ہے اس لئے وہ خوف زدہ ہو کر ایسی حرکتیں کرنے لگتا ہے جو شعوری حدود سے باہر ہوتی ہیں، بعض اوقات یہ تاثر اتنا گہرا ہوتا ہے کہ شعور میں تعطّل واقع ہو جاتا ہے اور اس کے حواس لاشعوری تحریکات کے تابع ہو جاتے ہیں ۔ اب وہ کوئی بات زمین کی کہتا ہے ،کوئی آسمان کی، کبھی بے ہوش ہو جاتا ہے اور خود بخود ہوش میں آ جاتا ہے، کبھی بے بات ہنستا ہے اور کبھی رونے لگتا ہے (یہ حرکتیں مذکر و موٴنّث دونوں میں پائی جاتی ہیں البتّہ مخنّث میں اب تک کسی نے اس حرکت کا ذکر نہیں کیا ہے )۔ یہ بھی ہوتا ہے کہ بھٹکی ہوئی روحیں جن کی طبیعت میں تخریب ہوتی ہے مرنے کے بعد ایسے لوگوں کی تلاش میں رہتی ہیں جو دماغی اعتبار سے کمزور ہوں

اور جب انہیں اپنی تخریب کاری کے لئے ایسا موقعہ یا شکار مل جاتا ہے تو وہ اس کے سامنے آجاتی ہیں اور اس کے شعور کو معطل کر کے اس کے جسم میں سرایت کر جا ہیں اس طرح وہ آسیب زدہ ہو جاتا ہے۔

ذیل میں دیئے گئے نقش کو مریض کے گلے میں ڈالیں، اور ایک نقش کا فلیتہ بنا کر زیتون کے تیل میں جلائیں جسے مریض روزانہ رات میں پندرہ منٹ دیکھے۔ اگر طبیب نے ہسٹیریا تجویز کیا ہے تو اسے: شربت احمد شاہی، معجون نجاح، برشعشا، اکسیر شفاء استعمال کرائیں۔۔۔۔۔۔۔۔۔نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۶۹۰۲ | ۳۲۶۹۰۵ | ۳۲۶۹۰۸ | ۳۲۶۸۹۴ |
| ۳۲۶۹۰۷ | ۳۲۶۸۹۵ | ۳۲۶۹۰۱ | ۳۲۶۹۰۶ |
| ۳۲۶۸۹۶ | ۳۲۶۹۱۰ | ۳۲۶۹۰۳ | ۳۲۶۹۰۰ |
| ۳۲۶۹۰۴ | ۳۲۶۸۹۹ | ۳۲۶۸۹۷ | ۳۲۶۹۰۹ |

# بہرہ یا گونگا ہونا

بچہ اگر پیدائشی گونگا یا بہرہ ہو یا کسی بیماری کی وجہ یہ عارضہ لاحق ہو گیا ہو تو اس کا علاج اس طرح کریں کہ جب بچہ رات کو گہری نیند میں سو جائے تو اس کے قریب سرہانے بیٹھ کر پہلے اس کے داہنے کان میں اذان اور بائیں میں اقامت کہیں اور پھر اس کے سیدھے (داہنے) جانب بیٹھ کر سورہ مریم کی پہلی آیت "کٓھٰیٰعٓصٓ" پڑھیں مگر پڑھنے میں ہر حرف الگ الگ (مثلاً: کاف، ھاء، یاء، عین، صاد) پڑھا جائے۔

علاج میں جلد بازی یا گھبراہٹ سے کام نہ لیں۔ بلکہ چھ ماہ تک مسلسل یہ عمل جاری رکھیں، بدرجۂ مجبوری اگر کبھی بیچ میں ناغہ ہو جائے تو کوئی بات نہیں، مگر بلا وجہ ناغہ نہ کریں، خواتین اگر یہ عمل انجام دیتی ہیں تو ناغہ کے ایّام میں بھی انجام دے سکتی ہیں۔

یہ بات ملحوظِ خاطر رہے کہ اس عمل کو انجام دیتے وقت آواز بہت ہلکی رہے تاکہ سونے والے کو خلل نہ ہو۔ نیز ذیل میں دیا گیا نقش بھی معمول (مریض) کو پہنائیں ۔انشاءاللہ چند روز بعد ہی عمل کے اثرات وفوائد آپ کو معلوم ہونے لگیں گے۔

نقش یہ ہے۔

| ال | س | م | یع |
|---|---|---|---|
| ۴۱ | ۷۹ | ۳۲ | ۵۹ |
| ۷۸ | ۳۸ | ۶۲ | ۳۳ |
| ۶۱ | ۳۴ | ۷۷ | ۳۹ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۹۳ | ۱ | ۱۶۹۱ |
| ۳ | ۱۶۹۰ | ۱۶۹۲ |
| ۱۶۸۹ | ۱۶۹۴ | ۲ |

﴿۲﴾ مسدّد بن مسرهد بن مجرهد بن مسربل بن مغربل بن مرعبل بن مطربل بن ارندل بن غرندل بن ماسك الأسدى البصرى۔

مندرجہ بالاعزیمت موم جامہ کئے بغیر (دھجّی) کپڑے میں لپیٹ کر بخار زدہ کے گلے میں ڈالیں انشاءاللہ بخار جاتا رہے گا۔

دونوں کو ایک کاغذ پر لکھ کر، یا دونوں میں سے کوئی ایک لکھ کر استعمال کرسکتے ہیں۔

مؤخرالذکر عزیمت (۲) کو بچھّو کاٹے پر بھی دم کرسکتے ہیں۔اس سے زہر دفع ہوجاتا ہے۔اور مکمل آرام ہوجاتا ہے۔

# بخار سے نجات

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم☆سلامٌ قولًا مِّن رّبٍّ
رّحیم☆قُلنا یا نارکونی برداًوّسلاماًعلیٰ اِبراھیم☆

☆☆☆ـــــــــــــــــــ ☆☆☆

﴿۱﴾ اللّٰھمّ ارحم جِلدی الرقیق وعظمی الدقیق
مِن شدّۃِ الحریق وأعوذبك مِن فورۃِ الحریق یا اُمّ
ملدم اِن کنتِ آمنت باللّٰہالعظیم والیوم الآخر فلا
تأکلی لحمی ولا تشربی دمی ولا تصدعی رأسی
ولاتفوری علیٰ فمی وتحرّی لی عنّی وانتقلی اِلیٰ مَن
یّزعم اَنّ مع اللّٰہ اِلٰھاً آخر،فاِنّی أشھد أن لا اِلٰہ اِلّا اللّٰہ
محمد رسول اللّٰہ۔

# صَلَوٰةً تُنَجِّينَا

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ ،
وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ ، صَلٰوةً
تُنَجِّيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْأَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ ،
وَتَقْضِىْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ ،
وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ ،
وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ ،
وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ ، مِنْ جَمِيْعِ
الْخَيْرَاتِ فِى الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ ،
اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ .

# ☆ ازالۂ سحر ☆ اِبطالِ سحر ☆ ردّ السحر

---

اگر کسی شخص پر سحر کر دیا گیا ہو تو مندرجہ ذیل عملیات کو معمول میں لانے سے انشاءاللہ بہت جلد سحر باطل و زائل ہو جائے گا۔ البتہ سحر کی وجہ سے اگر کوئی عارضہ لاحق ہو گیا ہو تو اس سے نجات کے لئے طبی علاج درکار ہو گا۔

☆ منزل (مرتّبہ شیخ الحدیث حضرت مولانا زکریاؒ) ایک بار پڑھیں۔

☆ آیت بطلان سحر (سورہ یونس کی آیات: ۸۰/۸۱/۸۲/)

﴿ فلمّا جاء السحرة قال لهم موسىٰ.......ولو كره المجرمون ﴾ تک ۔۔۔۳/ بار

☆ ﴿ ولَقد فتنّا سليمٰن و ألقينا علىٰ كرسيّه جسداً ثمّ أناب ﴾۔۔۔۷/بار☆

﴿ اِنّهم يكيدون كيداً ۔۔۔۔أمهلهم رُويداً ﴾تک،سورہ طارق ۔۔۳/بار

☆ سورۂ الشرح (الم نشرح لک) مکمل سورہ ۔۔۳/بار

☆ سورۂ الفلق ،الناس (معروف بہ معوّذتین) ۔۔۷/

۷/بار

روزانہ پڑھ کر سحر زدہ اپنے او پر دم کرے۔اور پانی پر دم کر کے پیئے۔

نیز: رات سوتے وقت معوذتین ۷/۷/بار پڑھ کر ہتھیلیوں پر دم کر کے اپنے جسم پر پھیر لیا کرے۔

اور مندرجہ ذیل نقش زعفران سے لکھ کر (یا لکھوا کر) معطر کر کے اپنے

پاس رکھے یا گلے میں پہنے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۶۹ / ۱۳۲۳ | ۲۱۷۲ / ۱۳۲۷ | ۲۱۷۵ / ۱۳۳۰ | ۲۱۶۱ / ۱۳۱۶ |
| ۲۱۷۴ / ۱۳۲۹ | ۲۱۶۲ / ۱۳۱۷ | ۲۱۶۸ / ۱۳۲۲ | ۲۱۷۳ / ۱۳۲۸ |
| ۲۱۶۳ / ۱۳۱۸ | ۲۱۷۷ / ۱۳۳۲ | ۲۱۷۰ / ۱۳۲۵ | ۲۱۶۷ / ۱۳۲۱ |
| ۲۱۷۱ / ۱۳۲۶ | ۲۱۶۶ / ۳۱۲۰ | ۲۱۶۴ / ۱۳۱۹ | ۲۱۷۶ / ۱۳۳۱ |

# دفعِ غیض وغضب (وزیادتیٔ غصّہ)

عام طور پر دیکھنے میں آیا ہے کہ کمزور اعصاب کے لوگوں میں غصہ زیادہ آتا ہے اور بعض لوگ ماحول کی سخت گیری، احساسِ محرومی یا احساسِ برتری کی بناء پر بھی مغلوب الغضب ہو جاتے ہیں۔ یہ بھی دیکھا گیا ہے کہ گھر سے باہر یار دوستوں میں نہایت متحمل مزاج اور حلیم الطبع حضرات گھر میں بیوی بچوں کے سامنے غصّیل بن جاتے ہیں ایسے لوگوں میں کسی نہ کسی طرح جذبۂ اقتدار کارفرما ہوتا ہے۔ بہر کیف صورتِ حال (معاملہ، مسئلہ) کچھ بھی ہو اگر مریض خود غصہ سے نجات پانا چاہتا ہے تو وہ غصہ کے وقت پانی پر اکیس (۲۱) مرتبہ "یا ودود ،یا لطیف ،یا حلیم" پڑھ کر دم کرے اور تین سانس میں پانی پی لے۔ اگر گھر کے تمام افراد میں یہی خامی ہو تو چاہئے کہ سب لوگ یہی پانی پئیں، اگر صبح نہار منہ پئیں تو زیادہ بہتر ہے۔

اس عمل کو چالیس روز انجام دیں انشاءاللہ غصہ سے نجات مل جائے گی
۔ نیز مندرجہ ذیل نقش گلے میں پہنیں، اور تکیّہ میں بھی رکھیں۔

تکیہ کا نقش:

| ال | ح | ل | یم |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۴۹ | ۳۲ | ۷ |
| ۴۸ | ۲۸ | ۱۰ | ۳۳ |
| ۹ | ۳۴ | ۴۷ | ۲۹ |

گلے کا نقش :

| ال | ل | ط | یف |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۸۹ | ۳۲ | ۲۹ |
| ۸۸ | ۷ | ۳۲ | ۳۳ |
| ۳۱ | ۳۴ | ۸۷ | ۸ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۹۳ | ۱ | ۱۶۹۱ |
| ۳ | ۱۶۹۰ | ۱۶۹۲ |
| ۱۶۸۹ | ۱۶۹۴ | ۲ |

# سحر سے حفاظت وحسد سے حفاظت

چوں کہ مفاد پرستی کا دور دورہ ہے۔عداوت وخصومت اور حسد عام ہو چکا ہے۔اس لئے حفظِ ماتقدّم (پیشگی حفاظت) کے طور پر مندرجہ ذیل قرآنی آیات (اوراد) وماثورہ دعاء کو اپنے معمولاتِ زندگی میں شامل کرلیں۔انشاءاللہ ساحرین کے سحر اور حاسدین کے حسد سے کامل حفاظت ہوگی۔

☆ سورۂ فاتحہ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۳/بار

☆ آیۃ الکرسی۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۱/بار

☆ سورۂ بقرہ کی آخری ۲/آیات۔۔۔۔۔۱/بار

☆ سورۂ فاطر کی ابتدائی ۳/آیات۔۔۔۔۳/بار

☆ ولا یحیق المکرُ السّیّءُ اِلّا بأهله (فاطر)۔۳/بار

☆ بسم اللّٰہ توکّلتُ علی اللّٰہ لا حول و لا قوّۃ اِلّا

بِاللّٰہ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۳ بار

بعدنماز مغرب پڑھ کر اپنی گریبان میں دم کرلیا کریں۔

مندرجہ ذیل نقش اپنے پاس رکھیں:

| بسم اللّٰہ الرّحمٰن الرّحیم ☆ فاللّٰہ خیر حافظا وھو أرحم الرّاحمین ☆ | | | |
|---|---|---|---|
| ال | حا | ف | ظ |
| ۸۱ | ۸۹۹ | ۳۲ | ۸ |
| ۸۹۸ | ۸۷ | ۱۱ | ۳۳ |
| ۱۰ | ۳۵ | ۸۹۷ | ۷۹ |

## ☆ڈوبنے، جلنے اور چوری سے حفاظت

## ☆سہولتِ ولادت، دردِزہ سے نجات

اسمائے گرامی اصحابِ کہف اپنی افادیت کے مدّنظر (باِذن اللہ وباِمراللہ) ڈوبنے، جلنے اور چوری سے حفاظت میں جہاں مفید ہیں وہیں اِن اسمائے گرامی کو سہولتِ ولادت کے لئے بھی (دردِزہ کے وقت) حاملہ کی بائیں ران میں باندھنا مفید ہے۔ وہ اسماء یہ ہیں:

یملیخا ، مکسلمینا ، مسلینا ، مرنوش ، برنوش ، شاذنوش ، کفشطیطوش۔

اور بعض مؤرخین ومفسرین نے ان کے نام یہ لکھے ہیں:

یملیخا ، مکسلمینا ، مسلینا ، کشفوطط ، طبیونس ، آذرفطیونس ، یوانس بوس۔

ایضاً: دردزہ کے دفعیہ اور سہولتِ ولادت کے لئے مندرجہ ذیل آیات ۳/۳ بار پڑھ کر شیرینی و پانی پر دم کرکے حاملہ کو کھلائے، پلائے۔﴿ اذا السّماء انشقّت ☆ أذِنت لربّها وحُقّت ☆ واذاالأرض مُدّت ☆ وألقتُ مافيها وتخلّتُ ﴾

اور

﴿ من أيّ شيء خلقه ☆ من نطفة خلقه فقدّره ☆ ثمّ السّبيل يسّره ☆ ﴾

# حبِّ زوجین

اگر زن وشو (میاں بیوی) کے درمیان کسی جائز معاملہ کو لے کر اختلاف ورنجش چل رہی ہوتو مندرجہ ذیل عمل، ترکیب وتدبیر سے اس کو دور کر کے آپسی محبت ومعاملہ کو بحال وبدستور کیا جا سکتا ہے۔اگر دونوں میں سے کوئی کہیں دور ہواور وہیں سے بات بات میں معاملہ طول پکڑ لیتا ہوتو مندرجہ ذیل اوراد کو پڑھ کر شکر پر دم کر کے حشرات الارض کو ڈالیں۔اور اگر قریب رہ کر ہی معاملہ خراب چل رہا ہوتو اس کو پڑھ کر کسی خوردنی شئی پر دم کر کے کھلانے یا (جائز) مشروبات پر دم کر کے پلانے سے حالات ومعاملات معمول پر آجائیں گے۔

☆ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

﴿ اِنّه مِن سليمٰن وانّه بسم اللّٰه الرحمٰن الرحيم

☆أ لّا تعلوا علَیَّ وأتونی مسلمين ☆ ﴾ ۷۰ / بار۔

﴿ وألقيتُ عليك مَحبّةً مِنّی ولِتُصنَعَ علیٰ عينی

☆ ﴾ ــــــــــــــــــــــــــ ۲۱ / بار

﴿ انّه علیٰ ذٰلك لشهيد ☆ واِنّه لحبّ الخير لشديد

☆ ﴾ ــــــــــــــــــــــــــ ۲۱ / بار

☆ سورہ اخلاص ـــــــــــــــ ۷۰ / بار

☆☆ اللّٰهُمّ صَلِّ عَلیٰ سَيّدِنَا مُحَمَّدٍ وّ آلِهِ

الطَّيّبِيْنَ الطّاهِرِيْنَ صلوٰةً تُعَطِّرُنَا بِهَا وَبَارِكْ وسَلِّمْ

☆☆ کم از کم ۱۰۰ / بار اگر زیادہ ہو جائے تو بہتر ہے۔

# اصلاح اخلاق

## اولاد کا نافرمان ہونا + بری عادت سے نجات

یہ بات بہت زیادہ غور طلب ہے کہ بچے ذہنی طور پر جو کچھ قبول کرتے ہیں اس میں آدھا حصہ ماں باپ کی طرزِ فکر اور گھر کے ماحول سے بنتا ہے اور آدھا حصہ باہر کے ماحول سے۔ اگر گھر کا ماحول پُر سکون نہ ہو اور ماں باپ لڑتے جھگڑتے رہتے ہوں تو بچے بھی ماں باپ کی روِش و عادت اختیار کر لیتے ہیں۔ پھر یہ عادت ان میں پختہ ہو جاتی ہے، جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ پہلے بہن بھائی آپس میں دست و گریباں ہوتے ہیں اور پھر جب ذرا بے حیائی و بے شرمی، بے لحاظی و عدمِ پاسداری پختہ ہو جاتی ہے تو ماں باپ سے لڑنا شروع کر دیتے ہیں۔ چوں کہ ماں باپ میں ذہنی ہم آہنگی نہیں ہوتی ہے اس لئے وہ بچوں کی عادت پر چشم پوشی اختیار کرتے ہیں نتیجے میں بچے گستاخ

ہوکر نافرمان ہوجاتے ہیں ۔ایسے ماں باپ جن میں ذہنی ہم آہنگی ہوتی ہے یا اپنے مسائل کی تلخی کو اولاد کے سامنے ظاہر نہیں ہونے دیتے ان کی اولاد ماں باپ کی فرماں بردار و خدمت گذار ہوتی ہے۔ بے جا لاڈ پیار یا بات بے بات سختی بھی بچوں کو باغی بنا دیتی ہے ۔ یہ مسئلہ نہایت تکلیف دہ ہے، اللہ تعالیٰ والدین کو اس سے محفوظ رکھے۔

اس کے علاوہ بھی بہت سے بچوں (بڑوں میں بھی) بہت سی بری عادتیں (چوری کرنا ،جُوا کھیلنا، نشہ کرنا ،لوگوں کو خواہ مخواہ پریشان کرنا، بُروں کی مجلس میں بیٹھنا) وغیرہ پائی جاتی ہیں ۔جن لوگوں میں مذکورہ عادات واطوار پائے جاتے ہوں اُن عادتوں کے خاتمہ ونجات کے لئے رات کے وقت جب بچہ یا بڑا گہری نیند سو جائے تو اس کے سرہانے کھڑے ہوکر ﴿بسم الله الرحمٰن الرحيم☆بَل هُوَ قرآنٌ مجيد☆في لوحٍ محفوظ☆﴾ ۲۱/بار

﴿سورۂ اخلاص، قُل ھو اللہ احد﴾ ۷؍بار "یا مقیتُ" ۱۰۰؍بار "یــا شھید" ۱۰۰؍بار ایسی آواز سے پڑھیں کہ سونے والے کی نیند خلل نہ ہو۔

اس عمل کو چالیس روز انجام دیں، انشاءاللہ خاطر خواہ نتیجہ برآمد ہوگا۔ نیز ذیل میں دیا گیا نقش مریض کے گلے میں پہنائیں، اگر پہنانے کا موقعہ نہ ملے تو تکیہ میں رکھ دیں۔

| ید | ھ | ش | ال | یت | ق | م | ال |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۹۹ | ۳۲ | ۱۳ | ۶ | ۳۹ | ۳۲ | ۴۰۹ | ۱۰۱ |
| ۳۳ | ۳۰۲ | ۳ | ۱۲ | ۳۳ | ۴۲ | ۹۸ | ۴۰۸ |
| ۴ | ۱۱ | ۳۴ | ۳۰۱ | ۹۹ | ۴۰۷ | ۳۴ | ۴۱ |

# کان سے پیپ آنا

بہت سے لوگوں کے کان سے پیپ آتی رہتی ہے، اس مرض میں درد اور چبھن وغیرہ تو نہیں رہتا مگر سب سے بڑی مشکل یہ ہوتی ہے کہ بدبو کی وجہ سے کبھی مریض لوگوں کے پاس اور کبھی لوگ مریض کے پاس جانے سے کتراتے ہیں اس طرح ایک اچھے خاصے شخص سے تعلقات ورابطہ میں پیپ (حائل) رکاوٹ بن جاتی ہے۔

ذیل میں علاج درج کیا جارہا ہے اس کو عمل میں لائیں انشاءاللہ مکمل کامیابی وشفاء نصیب ہوگی۔

رات کو سوتے وقت نئی اور صاف روئی کے پھوئے پر ﴿ الّذی خلق فسوّیٰ ☆ والّذی قدّر فھدیٰ ☆ ﴾

اگیارہ (۱۱) بار پڑھ کر دم کر کے مریض کے کان میں رکھ دیں۔ صبح نئ روئی کے پھوئے پر دم کر کے پھر کان میں رکھ دیں۔ اس طرح مذکورہ عمل رات و صبح ۴۱؍روز تک انجام دیں انشاءاللہ پیپ آنا بند ہو جائے گی۔

نیز ذیل میں دیا ہوا نقش گلے میں پہنیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ئ | ر | با | ال | ۳۲ | ۴ | ۷۹۸ | ۱۰۰ |
| ۲ | ۳۲ | ۹ | ۲۰۱ | ۷۹۷ | قا | ال | ۵ |
| ۳۳ | ۵ | ۱۹۸ | ۸ | ۱۰۲ | ض | ب | ۳۰ |
| ۱۹۹ | ۷ | ۳۴ | ۴ | ۳ | ۲۹ | ۱۰۳ | ۷۹۹ |

## ☆ دوکان میں خیر و برکت

## ☆ معاشی واقتصادی ترقی

مندرجہ ذیل نقش دوکان میں آویزاں کریں۔

اپنے پاس (جیب میں یا بشکلِ "تمیمہ" گلے میں) بھی پہن سکتے ہیں۔

اور مندرجہ ذیل آیات اور نقش میں مندرج اسمائے باری تعالیٰ "الفتاح، الصبور" کا لاتعداد وِرد کرتے رہیں۔ انشاءاللہ بہت جلد کرشمۂ قدرت کا مظاہرہ کریں گے۔

﴿ قُل اِنّ الفضل بید اللّٰہ یؤتیہ مَن یشآء واللّٰہ واسع علیم ☆ یختص برحمتۃ مَن یشآء واللّٰہ ذوالفضل العظیم☆ ﴾

سورہ فاطر کی ابتدائی ۳/آیات ﴿ الحمد للّٰہ فاطر السّمٰوٰت

---- سے ---- فأنّیٰ تؤفکون ﴾ تک۔ ہر بار بسم اللہ کے ساتھ۔

﴿ قُل اللّٰھمّ مٰلك الملك تؤتی المُلك مَن تشآء وتنزع

الملك ممّن تشاء وتعزّ مَن تشآء وتذلّ مَن تشآء بیدك

الخیر اِنّك علیٰ کلّ شیءٍ قدیر ☆ تؤلج اللّیل فی النّھار

وتؤلج النّھار فی اللیل وتُخرج الحیّ مِن المیّت وتخرج

المیّت مِن الحیّ وترزُق مَن تشآء بغیر حساب☆ ﴾

| ال | ف | تا | ح | ال | ص | بو | ر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۰۲ | ۷ | ۳۲ | ۷۹ | ۹ | ۱۹۹ | ۳۲ | ۸۹ |
| ۶ | ۳۹۹ | ۸۲ | ۳۳ | ۱۹۸ | ۶ | ۹۲ | ۳۳ |
| ۸۱ | ۳۴ | ۵ | ۴۰۰ | ۹۱ | ۳۴ | ۱۹۷ | ۷ |

# اُداسی (مایوسی)

یہ بات ہر آدمی جانتا ہے کہ کوئی شخص نہ تو ہمیشہ خوش رہتا ہے اور نہ ہی ہمیشہ رنجیدہ، لیکن یہ بھی دیکھنے میں آیا ہے کہ مسلسل ناکامیاں آدمی کو توڑ کر، حیران و پریشان کر کے رکھ دیتی ہیں اور ان پر قنوطیت و مایوسی مسلط ہو جاتی ہے۔

جو حضرات وخواتین مذکورہ حالات سے دوچار ہوں، اور راہِ نجات کے متلاشی ہوں ان کو چاہئے کہ روزانہ صبح سورۂ یاسین تلاوت کیا کریں اور اس کے بعد سورۂ آل عمران کی آیت نمبر (۱۵۴) ﴿ثمّ أنزل عليكم من بعد الغمّ☆ مکمل آیت﴾ جو کہ آیتِ قطب سے مشہور ہے، تین بار پڑھیں۔ اس کے بعد درود تنجّینا ۱۰۰/ بار وِرد کریں۔

درود تنجینا یہ ہے:

﴿ ألّلهمّ صلّ علىٰ سيّدنا و مولانا محمّد و علىٰ آل سيّدنا و مولانا محمّد صلوٰةً تنجّينا بها من جميع الأهوال والآفات و تقضى لنا بها جميع الحاجات و تطهّرنا بها من جميع السيّئات و ترفعنا بها عندك أعلى الدّرجات و تبلّغنا بها أقصى الغايات من جميع الخيرات فى الحياة و بعد الممات انّك على كلّ شىء قدير ﴾

اور جو حضرات وخواتین اپنی اور اپنے ذمّہ داروں کی کسلمندی اور عدمِ توفیقِ خداوندی سے ناخواندہ ہوں وہ مندرجہ ذیل نقش اپنے پاس رکھیں اور اب سے اللہ سے دعاء وتوفیقِ تعلیم مانگیں اور اپنے قریب کے تعلیمِ بالغاں ادارے یا کسی عالم وحافظِ قرآن سے یا کسی بھی تعلیم یافتہ شخص سے رابطہ کر کے کم از کم قرآنِ مجید پڑھنے کی کوشش کریں۔

نقش یہ ہے:

| ال | س | لا | م | ال | ن | و | ر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۲ | ۳۹ | ۳۲ | ۵۹ | ۷ | ۱۹۹ | ۳۲ | ۴۹ |
| ۳۸ | ۲۹ | ۶۲ | ۳۳ | ۱۹۸ | ۴ | ۵۲ | ۳۳ |
| ۶۱ | ۳۴ | ۳۷ | ۳۰ | ۵۱ | ۳۴ | ۱۹۷ | ۵ |

## ☆مقدمات میں کامیابی

## ☆ قید سے رہائی

چوں کہ "احکم الحاکمین" کے علاوہ حکّامِ وقت خواہ عدالتِ زیریں کے حکام وقضاۃ ہوں یاعدالتِ عالیہ کے سب کے سب مال وزر کی زلفِ گرہ گیر کے اسیر (دولت کے پرستار،لچھمی کے پجاری،زرخرید وبِکاؤ)ہو چکے ہیں اس لئے اگرکوئی شخص مقدمہ میں گرفتار وماخوذ ہے باوجوداس کے کہ وہ حق پر ہے مگرصحیح فیصلہ کی امید کم ہوتی ہے۔مزید برآں اگرصاحبِ حق ،فریقِ حق کاوکیل (پیداہواوکیل تو شیطان نے کہا☆لو آج ہم بھی صاحبِ اولادہو گئے )فریقِ ناحق یااس کے وکیل سے مفاہمت کرلے، بِک جائے (مؤکل کی بے بضاعتی کے سبب باوجودیکہ وہ حق پر ہےاورشواہدودلائل بھی اس کے حق میں ہیں )تواس کے سوااورکوئی چارۂ کارنہیں کہ

حقیقی عدالتِ عالیہ (احکم الحاکمین) کی طرف رجوع کیا جائے، جس کا
حکم اللہ تعالیٰ نے یوں کیا ہے ﴿اُدعونی أستجب لکم﴾
﴿وللّٰہ الأسمآء الحسنیٰ فادعوہ بھا﴾ ۔
بہرکیف مقدمہ میں حق پر ہونے کے ساتھ ساتھ مندرجہ ذیل
اوراد و وظائف سے فیصلہ کو اپنے حق میں کیا جا سکتا ہے، انشاء اللہ۔
☆ اولاً سورہ فاتحہ پڑھے، پڑھتے ہوئے جب ُ ایاك نعبد
و ایاك نستعین ☆ اھد نا الصراط المستقیم ☆ پر
پہونچے تو ان دونوں آیتوں کو سات بار پڑھ کر سورۃ پوری
کرلے۔ اس طرح سورۃ فاتحہ ۷/بار پڑھے۔ ☆ سورۃ فتح ا/بار
☆ سورۃ والتین ۷/بار مگر اس کی آخری آیت ہر بار میں سات بار
☆ سورۃ اخلاص سات بار ☆ ربّ أنّی مغلوبٌ فانتصر
۱۰۰/بار ☆ یا فتّاح ۱۰۰/بار ☆ یابدیع العجائب

بِالخیر یا بدیع ۷۰/بار پڑھ کراحکم الحاکمین کی بارگاہ میں رجوع ودعاء گوہو۔انشاءاللہ چند تاریخوں میں مقدمہ اس کے حق میں فیصل ہوگا۔

نیز: اس عمل کوقید سے رہائی کے لئے قیدی کے ایک یا کئی ذمّہ دار اپنے معمول میں لاکراستفادہ کرسکتے ہیں۔اگرناحق قید ہوا ہے تو انشاءاللہ باعزت رہائی ملے گی۔

نیز: مندرجہ ذیل نقش عمامہ، یاٹوپی، یااوپر کی جیب میں رکھ کر مقدمہ کی تاریخ (شنوائی) پرجائے۔

اگرممکن ہوتوقیدی کے پاس بھی یہ نقش رکھوادے۔

نقش:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح<br>یز | تا<br>ز | ف<br>ع | ال<br>ال |
| ۷۹<br>۶۹ | ۳۲<br>۳۲ | ۷<br>۱۶ | ۴۰۲<br>۸ |
| ۳۳<br>۳۳ | ۸۲<br>۷۲ | ۳۹۹<br>۵ | ۶<br>۱۵ |
| ۴۰۰<br>۶ | ۵<br>۱۴ | ۳۴<br>۳۴ | ۸۱<br>۷۱ |

# نشہ کی عادت چھڑانے کے لئے

نشہ کرنے والا شخص جب رات کو گہری نیند سو جائے تو اس کے قریب سرہانے کی طرف کھڑے ہو کر سورۃ المائدۃ کی آیت نمبر نوّے (۹۰) ﴿ یٰٓاَیّھا الذین اٰمنوا انّما الخمر و المیسر والأنصاب والأازلام رجس من عمل الشیطٰن فاجتنبوہ لعلکم تفلحون☆ ﴾

ایک مرتبہ اتنی آواز سے پڑھ کر سنائیں کہ سونے والے کی نیند میں خلل نہ پڑے۔ چالیس روز اس عمل کے انجام دینے سے انشاء اللہ نشہ کی عادت ختم ہو جائے گی۔ اگر اس مدت میں مکمل خاتمہ نہ ہو اور کچھ فائدہ ظاہر ہو رہا ہو تو اس عمل کو برقرار رکھیں، انشاء اللہ تین چلّہ میں مکمل نجات مل جائے گی۔

نیز ذیل میں دیا گیا نقش سفید کپڑے میں سِل کر معتاد (نشیڑی) کے گلے میں پہنائیں ---------- نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹ | ۱۱۳ | ۱۱۶ | ۱۰۲ |
| ۱۱۵ | ۱۰۳ | ۱۰۸ | ۱۱۴ |
| ۱۰۴ | ۱۱۸ | ۱۱۱ | ۱۰۷ |
| ۱۱۲ | ۱۰۶ | ۱۰۵ | ۱۱۷ |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۶۶۹ | ۳۶۶۴ | ۳۶۷۱ |
| ۳۶۷۰ | ۳۶۶۸ | ۳۶۶۶ |
| ۳۶۶۵ | ۳۶۷۲ | ۳۶۶۷ |

# نظرِ بد اور اس کے مضرّات

نظر لگنا ایک ایسا عمل ہے (حدیث شریف میں ہے: العینُ حقٌّ ) جس سے انکار ممکن نہیں ہے۔ نظر بڑوں، چھوٹوں اور جانوروں کو بھی لگ جاتی ہے۔ اور اس کے مختلف اثرات مرتب ہوتے ہیں ۔ مثلاً یہ کہ اگر آدمی غیر شادی شدہ ہے تو اس کی شادی نہ ہو پائے، جس کو نظر لگے اس کا دماغ متأثر ہو جائے اور سوچنے سمجھنے کی صلاحیتیں کم ہو جائیں اور اس کی زندگی منجمد و مفلوج ہو کر رہ جائے۔

دودھ دینے والے جانوروں کو اگر نظر بد لگ جائے تو وہ دودھ دینا چھوڑ دیتے ہیں، یا دودھ کی بجائے تھنوں میں سے خون آنے لگتا ہے، یا دودھ میں مکھن کم ہو جاتا ہے۔

کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ لڑکیوں کو نظر لگ جاتی ہے اس کے سبب ان کے رشتے نہیں آتے، یا اگر آتے بھی ہیں تو طے نہیں ہو پاتے۔

اب ایسی صورت میں کہ لڑکے یا لڑکیوں کے ساتھ اگر مذکورہ معاملات وحالات درپیش ہوں تو وہ خود یا ان کے ذمہ داران ''الحمدُ شریف'' اس طرح پڑھیں کہ جب ''ایاک نعبد وایاک نستعین ☆ اھدنا الصراط المستقیم'' پر پہونچیں تو ان دونوں آیتوں کو ۱۱/ بار پڑھ کر سورہ پوری کرلیں، اس طرح ۱۱/ بار سورہ فاتحہ پڑھیں، اور پانی پردم کرکے نظر زدہ کو پلائیں۔ یہ عمل چالیس روز انجام دیں، انشاء اللہ نظر ختم ہوجائے گی اور عمدہ ترین رشتہ وجود میں آئے گا۔

نیز جمعہ کے روز سورۂ طٰہٰ اور اتوار کے روز سورۂ ممتحنہ پڑھ کر دعاء کریں۔

نیز ذیل میں دیا گیا نقش نظر زدہ کے گلے میں پہنائیں (خواہ انسان ہو یا جانور) البتہ اگر انسان کو نظر کا اثر ہے تو اس نقش کی چند کاپیاں بنوالیں اور روزانہ رات کو سوتے وقت ایک نقش سر پر پھیر کر اس کو جلادیں، یہ عمل ایک ہفتہ انجام دیں۔

نقش یہ ہے:

| یف | ط | ل | ال |
|---|---|---|---|
| ۲۹ | ۳۲ | ۸۹ | ۱۰ |
| ۳۳ | ۳۲ | ۷ | ۸۸ |
| ۸ | ۸۷ | ۳۴ | ۳۱ |

## ☆نیند میں ڈرنا ☆نیند نہ آنا

## ☆بچے کا رونا ☆ نیند میں چونکنا

اگر کوئی (بچہ، جوان، بوڑھا، مرد وزن) نیند میں ڈر جاتا ہو یا نیند نہ آتی ہو تو مندرجہ ذیل آیت سوتے وقت پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لے ۔اگر مذکورہ کیفیت کسی بچہ کو درپیش ہو یا بچہ بہت روتا ہو تو کوئی پڑھ کر اس پر دم کر دے۔نیز مندرجہ ذیل نقش گلے میں ڈالے

آیت: بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم ☆ ﴿ الصّٰبرِینَ والصّٰدِقینَ والقٰنتینَ والمُنفِقینَ والمُستغفِرِینَ بِالَاسحار ☆ شَہِدَ اللّٰہُ أنّہ لا اِلٰہ اِلّا ھُووالمَلٰئکۃ واُولُوا العلم قائماًبِالقِسط لا اِلٰہ اِلّا ھوالعزیز الحکیم ☆ اِنّ الدّین عند اللّٰہِ الاِسلام ﴾

ولا حولَ ولا قُوّة اِلّا بِاللّٰہ العلیّ العظیم ۔

نقش یہ ہے:

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم ☆ ﴿ الصّٰبرینَ والصّٰدِقینَ

والقٰنتینَ والمُنفِقینَ والمُستغفِرینَ بِالاَسحار ☆ شَہِدَ

اللّٰہُ أنّہ لا اِلٰہ اِلّا ھُووالمَلٰئکۃ واُولُواالعلم قائماًبِالقِسط

لا اِلٰہ اِلّا ھوالعزیز الحکیم☆اِنّ الدّین عند اللّٰہِ

الاِسلام ﴾

وخشعت الأصوات للرّحمٰن فلا تسمع الّا ھمساً ☆

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | ۲۱۵۶۷ | ۲۱۵۶۲ | ۲۱۵۷۹ | |
| | ۲۱۵۶۸ | ۲۱۵۶۶ | ۲۱۵۶۴ | |
| | ۲۱۵۶۳ | ۲۱۵۷۰ | ۲۱۵۶۵ | |

## ☆ رشتۂ ازدواج

اگر کسی (لڑکی/لڑکا) کا رشتہ نہ آتا ہو، یا آتا تو ہو مگر طے نہ ہو پاتا ہو تو مندرجۂ ذیل عمل سے انشاءاللہ عمدہ ترین رشتہ آئے گا اور طے بھی ہو جائے گا۔

جمعہ کے روز سورہ طٰہٰ اور یکشنبہ (اتوار) کے روز سورہ ممتحنہ پڑھیں اور رشتہ کے لئے دعاء کریں۔ نیز پنجگانہ نمازوں کے بعد 'یا لطیف' سو بار پڑھ کر دعاء کیا کریں۔

اور جس روز رشتہ دیکھنے آنے والے ہوں اس روز 'یا لطیف' ۳۶۰/ بار اور 'یا کریم' ۱۱۰/ بار پڑھ کر تھوڑے پانی پر دم کر کے اس سے چہرہ دھولیں، اس کے بعد حدودِ شریعت کی پاسداری کرتے ہوئے زیب و زینت اختیار کریں (( اس لئے کہ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ اگر کسی لڑکی یا لڑکے پر آسیبی، شیطانی اثرات ہوتے ہیں

تو وہ (اثرات) مخطوبہ/مخطوب کے چہرہ کو دیکھنے والوں کی نظر میں کریہہُ المنظر، بدصورت کر کے دکھاتے ہیں خواہ سامنے والا آفتاب و ماہتاب ہی کیوں نہ ہو۔تو مندرجہ بالا عمل وتدبیر سے آسیبی مکر ٹوٹ جائے گا)) اور انشاءاللہ رشتہ طے ہو جائے گا۔

اور مندرجہ ذیل نقش سبز رنگ کے ریشمی کپڑے میں سِل کر لڑکی /لڑکا کے گلے میں پہنائیں۔ ---------نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم اللّٰہ الرّحمٰن الرّحیم ☆ ومن کلّ شیء خلقنا زوجین لعلّکم تذکّرون ☆ | | | |
| ۹۹۸۱۳ | ۹۹۸۲۷ | ۹۹۸۲۳ | ۹۹۸۲۰ |
| ۹۹۸۲۴ | ۹۹۸۱۹ | ۹۹۸۱۴ | ۹۹۸۲۶ |
| ۹۹۸۱۸ | ۹۹۸۲۱ | ۹۹۸۲۹ | ۹۹۸۱۵ |
| ۹۹۸۲۸ | ۹۹۸۱۶ | ۹۹۸۱۷ | ۹۹۸۲۲ |

# انواعُ السّحر

## (سحر کی قِسمیں)

جناتوں کے ذریعہ حیوانوں (انسانوں و جانوروں) پر کئے جانے والے سحر کی تیس ایسی اقسام جن کا علاج بمشکل تمام ہو پاتا ہے۔

اس کے لئے فنکار و تجربہ کار عامل کی ضرورت ہوتی ہے جن کا آج اِنحطاط ہے۔ نتیجہ یہ کہ لوگ شعبدہ بازوں کے چنگل میں پھنس کر وقت، جان، مال، عزت و آبرو سب داؤ پر لگا دیتے ہیں اور حاصل کچھ نہیں ہوتا۔

لہٰذا عوام الناس کی سہولت کے لئے اُن تیسوں اقسامِ سحر کا علاج پیش کیا جا رہا ہے۔

فہرست حسبِ ذیل ہے:

سحرنمبرایک: مردوں پر ایسا جادو کر دیتے ہیں کہ وہ اپنی محبوب ترین بیوی سے نفرت کرنے لگتا ہے۔

سحرنمبردو: عورت پر ایسا جادو کر دیتے ہیں کہ وہ اپنے محبوب شوہر کو مانندِ خنزیر سمجھنے اور نفرت کرنے لگتی ہے۔

سحرنمبرتین: عورتوں پر ایسا جادو کر دیتے ہیں کہ وہ شادی کے لئے آمادہ نہیں ہوتی۔

سحرنمبرچار: کنواری لڑکیوں پر ایسا جادو کر دیتے ہیں کہ اس کا رشتہ نہیں آتا یا اگر آتا ہے تو چونکہ اس کے چہرہ کو دیکھنے والوں کی نظر میں کریہہُ المنظر بنا دیتے ہیں اس لئے اس کو پسند ہی نہیں کرتے۔

سحرنمبرپانچ: مردوں پر ایسا جادو کر دیتے ہیں کہ وہ اپنے افرادِ خانہ سے نفرت کرنے لگتا ہے۔

سحرنمبرچھ: بکریوں پر جادو کر دیتے ہیں کہ اس کے بچّے زندہ نہیں رہتے۔

سحرنمبرسات: بہائم (جانوروں) پر مرضِ مفاصل کا جادو کر دیتے ہیں کہ ان کے جوڑوں میں درد ہونے لگتا ہے اور وہ کراہنے وچلاّنے لگتے ہیں۔

سحرنمبرآٹھ: بکریوں کے رِحم پر اسقاطِ جنین کا جادو کر دیتے ہیں، جس سے اس کا حمل خام، ناقص ہی ساقط ہو جاتا ہے۔

سحرنمبرنو: گایوں، بھینسوں پر ایسا جادو کر دیتے ہیں کہ دودھ دینے کی صلاحیت ختم ہو جاتی ہے اور تھن سوکھ کر لکڑی کی طرح ہو جاتے ہیں۔

سحرنمبردس: عورتوں پر اِسقاطِ جنین کا جادو کر دیتے ہیں کہ حمل خام ہی ساقط ہو جاتا ہے، یا اگر پیدائش ہو بھی جائے تو بچہ چند ایّام یا ماہ میں دم توڑ دیتا ہے۔

سحرنمبراگیارہ: بڑوں کو نفخِ بطن (جلندھر) اور بچوں کو سوکھا میں مبتلا کر دیتے ہیں کہ موت ہی اس

آخری علاج ہوتی ہے۔ بحرِ ازرق کا پانی پلا کر یہ عارضہ منتقل کرتے ہیں۔

سحر نمبر بارہ: کلامِ الٰہی ہے "یہب لمن یشاء اناثاً و یہب لمن یشاء الذکور" کہ بیٹا و بیٹیاں اللہ تعالیٰ اپنی مرضی و مصلحت سے عطاء کرتے ہیں، مگر سحر برحق ہے، اس کے اندر تاثیر اللہ تعالیٰ ہی پیدا کرتے ہیں۔ چنانچہ طالعِ سنبلہ (جس کا وقت ۲۴ راگست سے ۲۳ رستمبر ہے اس مدت) میں جمعہ یا منگل کو گذرگاہوں پر عورت کی صورت بنا کر اس پر کچھ عمل کر دیتے ہیں، جو عورت اس صورت پر سب سے پہلے گذرے گی بامرِ اللہ وہ مادہ (لڑکیاں) ہی جنتی رہتی ہے۔

سحر نمبر تیرہ: عقدِ شہوت کا جادو کر دیتے ہیں جس سے مرد اپنی زوجہ پر قدرتِ جماع نہیں رکھتا۔

سحر نمبر چودہ: دولہا پر جادو کر دیتے ہیں کہ دُلہن اس سے سہاگ رات سے ہی نفرت کرنے لگتی ہے، یہاں تک کہ اسے دیکھنا بھی گوارا نہیں کرتی۔

سحر نمبر پندرہ: عورت پر ایسا جادو کر دیتے ہیں کہ وہ جماع کرانے سے نفرت اور عدمِ پسندیدگی کا اظہار کرنے لگتی ہے۔

سحر نمبر سولہ: مردوں کو مرض مفاصل میں مبتلا کر دیتے ہیں۔

سحر نمبر سترّہ: عورتوں پر جادو کر دیتے ہیں کہ اسے پانی سے آسودگی نہیں ہوتی، سر پر پانی ڈالتی رہتی ہے۔

سحر نمبر اٹھارہ: صورت بدلنے کا جادو کر دیتے ہیں خاص کر عورتوں پر، نتیجہ یہ کہ عورت کریہہُ المنظر و بدشکل نظر آنے لگتی ہے۔

سحر نمبر اُنیس: عورت سے ولادت کی صلاحیت سلب کر لیتے ہیں (کوکھ باندھ دیتے ہیں) وہ بانجھ نہیں ہوتی مگر اس کو "بانجھ پن کا طعنہ سہنا پڑتا ہے" حالاں کہ اصلی بانجھ پن کی علامت دمِ حیض کی بندش یا دمِ حیض کا جاری نہ ہونا ہوتا ہے۔ اگر دمِ حیض جاری ہو تو اس کو بانجھ گمان نہ کرنا چاہئے۔

سحر نمبر بیس: تلفِ مواشی کا جادو کر دیتے ہیں، جس سے جانور مرنے لگتے ہیں۔

سحر نمبر اکیس: زوجین میں تفریق کا جادو کر دیتے ہیں کہ دونوں کا یکجا، ایک بستر پر رہنا مشکل ہو جاتا ہے، اور اس کی ابتداء عموماً مرد کی طرف سے ہوتی ہے۔ یفرّقون به بین المرء وزوجه۔

سحر نمبر بائیس: افرادِ خانہ میں فتنہ و باہم بغض وعداوت کا جادو کر دیتے ہیں۔

سحر نمبر تیئیس: آدمی (مرد، عورت) کے جسم میں ایک چنگل مار کر اس کو تنگی، بیماری اور زوالِ حال کا جادو کر دیتے ہیں کہ اس کو قرار نہیں رہتا۔ یتخبّطه الشیطٰن من المس، (القرآن)۔

انّ الشیطٰن یجری من ابنِ آدم مجری الدّم، (الحدیث)۔

سحر نمبر چوبیس: کسی (مرد و زن) کو ذلیل و رسوا کرنے کا جادو کر دیتے ہیں، حتیٰ کہ بعض مرتبہ بڑے عزت دار شخص کو بسبب اِس سحر کے لوگ صفر برابر بھی اہمیت نہیں دیتے۔

سحر نمبر پچیس: زوالِ عہدہ کا جادو کر دیتے ہیں کہ آدمی اپنے مرتبہ و منصب سے نیچے گر جاتا ہے۔

سحر نمبر چھبیس: مال داروں پر ایسا جادو کر دیتے ہیں کہ وہ کنگال اور غیروں کا دستِ نگر بن جاتا ہے۔

سحر نمبر ستّائیس: عورت پر جادو کر دیتے ہیں کہ وہ ایک شوہر کی زیرِ نگرانی نہیں رہ سکتی بلکہ بار بار نکاح و طلاق کا سلسلہ جاری رہتا ہے، قرارِ واقعی نصیب نہیں ہوتا۔

سحر نمبر اٹّھائیس: آدمی پر ایسا جادو کر دیتے ہیں کہ ایک جگہ اور ایک شہر میں نہیں ٹھہر سکتا بلکہ بار بار جگہ بدلتا رہتا ہے۔

سحر نمبر اُنتیس: حسین عورتوں پر ایسا جادو کر دیتے ہیں کہ وہ نہ صرف اپنے شوہر بلکہ لوگوں کی نظروں سے بھی گر جاتی ہے اور اس کے حُسن میں گھن لگ کر زوال پذیر ہو جاتا ہے۔

سحر نمبر تیس: لوگوں پر زوالِ عقل و جاہ و مال کا جادو کر دیتے ہیں کہ وہ روڈ پتی ہو کر دیوانہ وار گھومتا پھرتا ہے، اس کی خوبیاں خامیوں میں بدل جاتی ہیں۔

# سحر نمبر ایک

﴿۱﴾ مردوں پر جادو کر دیتے ہیں کہ وہ اپنی محبوب ترین بیوی سے غصّہ و نفرت کرنے لگتا ہے۔

آیت ''فلمّا رأینه اکبرنه وقطّعن ایدیهنّ وقلن حاش للّٰه ما هٰذا بشراً اِن هٰذا اِلّا مَلَكٌ کریم☆ ''(سوره یوسف)۔۔اورآیت ''فلمّا القوا قال موسیٰ ما جئتم بهِ السّحر اِنّ اللّٰه سیبطله اِنّ اللّٰه لا یُصلحُ عمل المفسدین ☆ و یُحقّ اللّٰه الحقّ بکلِمٰته ولو کرِه المجرمون ☆ ''۱۱/۱۱/بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس سے عورت کو غسل کرائے (بہت تھوڑے پانی پر دم کرے جب عورت غسل کر لے تو آخر میں یہ دم کردہ پانی سر پر ڈال کر لباس تبدیل کرے، پانی زمین پر نہ گرنے پائے )نیز ذیل میں دیا گیا سورۂ ملک کا نقش بھی اگر اُس دم کردہ پانی میں دھو دے تو مزید عمدہ ہے۔اور اگر صرف اِس نقش کو ہی دھو کر سر پر ڈالے تو بھی سحر زائل ہو جائے گا ۔تینوں صورتوں میں سے جو آسان سمجھیں اُسے عمل میں لائیں۔

نیز ذیل میں دیا گیا نقش عورت کے گلے میں پہنائیں۔اور ایک عدد شوہر کی تکیہ میں رکھیں۔اگر اس نقش کو طالعِ حمل (۲۱/مارچ سے ۲۰/اپریل کے وقفہ ) میں لکھیں تو اور ہی عمدہ ہے۔

----------

عورت کے گلے اور شوہر کی تکیہ کے

لئے نقش

| ع | ن | ا | م |
|---|---|---|---|
| ۴۰ | ۱ | ۵۰ | ۷۰ |
| ۵۰ | ۷۰ | ۴۰ | ۱ |
| ۱ | ۴۰ | ۷۰ | ۵۰ |

سورۃ الملک کا نقش

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۱۹۹ | ۳۳۱۹۴ | ۳۳۲۰۱ |
| ۳۳۲۰۰ | ۳۳۱۹۸ | ۳۳۱۹۶ |
| ۳۳۱۹۵ | ۳۳۲۰۲ | ۳۳۱۹۷ |

یہاں یہ بات ملحوظ رہے کہ علاج کی دو قسمیں ہیں (شرع وطِب دونوں میں) علاج بالمِثل وعلاج بِالضّد۔ اسی کے تحت سحر تو مرد پر ہے مگر علاج عورت کا کیا جارہا ہے۔ یہ علاج بالضد ہے۔

# سحر نمبر دو

﴿۲﴾ عورت پر ایسا جادو کر دیتے ہیں کہ وہ اپنے محبوب ترین شوہر کو مثل خنزیر کے سمجھنے اور اس سے نفرت کرنے لگتی ہے۔

انجیر یا کھجور سات عدد لے کر اُن میں سے ہر ایک پر اسمائے قمر (لیاخیم ، لیا غولیا ، لیافور ، لیاروث ، لیاروغ ، لیاروش ، لیا شلش ) لکھ کر شوہر کو کھلائے۔ یہ عمل سات روز انجام دے۔ اور سورۂ یوسف کا نقش ( جو کہ ذیل میں دیا جا رہا ہے ) گلاب و زعفران سے لکھ کر عورت کے گلے میں پہنائے۔ ان شاء اللہ سحر باطل ہو جائے گا اور زوجین میں بے پناہ محبت کا مظاہرہ ہو گا۔

یہاں بھی علاج بالضد کی قسم سے علاج کیا جا رہا ہے۔

سورۂ یوسف کا نقش ذیل میں ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۴ | ۱۲۵۹۹۸ | ۱۲۶۰۰۱ | ۱۲۵۹۸۷ |
| ۱۲۶۰۰۰ | ۱۲۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۳ | ۱۲۵۹۹۹ |
| ۱۲۵۹۸۹ | ۱۲۶۰۰۳ | ۱۲۵۹۹۶ | ۱۲۵۹۹۲ |
| ۱۲۵۹۹۷ | ۱۲۵۹۹۱ | ۱۲۵۹۹۰ | ۱۲۶۰۰۲ |

# سحر نمبر تین

﴿٣﴾ عورتوں پر جادو کردیتے ہیں کہ وہ شادی پر آمادہ وخواہشمند نہیں رہتیں۔

سورہ ''الم نشرح لک'' سات بار اور سورہ ''کوثر'' سات بار اور آیت بطلان سحر ''اِنّ اللّٰہ سیُبطلہ اِنّ اللّٰہ لا یُصلح عمل المُفسدین ویُحقّ اللّٰہ الحقّ بکلِمٰتہ ولو کرِہ المجرمون'' ٢١ بار اور آیت ''اَوَمَن کانَ میتاً فَاَحییناہ وجعلنا لہ نورا یمشی بہ فی النّاسِ کمَن مَثَلُہ فی الظّلماتِ لیسَ بِخارجٍ مِنہا کذٰلِکَ زُیّنَ للکٰفرین ماکانوا یعملون'' ٢١ بار پڑھ کر عورت کے سر پر دم کرے اور تھوڑے پانی پر دم کرکے پلائے۔ نیز تھوڑا پانی بعد الغسل سر پر بھی ڈالے۔

اور ذیل میں دیا گیا نقش عورت کے گلے میں پہنائے۔ ان شاء اللہ ایک ہفتہ کے اندر شادی کے پیغامات ملنے لگیں گے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣١٠٣ | ٣١٠٧ | ٣١١٠ | ٣٠٩٦ |
| ٣١٠٩ | ٣٠٩٧ | ٣١٠٢ | ٣١٠٨ |
| ٣٠٩٨ | ٣١١٢ | ٣١٠٥ | ٣١٠١ |
| ٣١٠٦ | ٣١٠٠ | ٣٠٩٩ | ٣١١١ |

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم ☆ قد شغفہا حبا ☆ زینّٰہا للنّاظرین ☆

انّ اللّٰہ سیبطلہ انّ اللہ لا یصلح عمل المفسدین ☆

ویحقّ اللّٰہ الحقّ بکلماتہ ولو کرہ المجرمون ☆

